ہفت روزہ
خدام الدین
لاہور

بانی
شیخ التفسیر حضرت
مولانا احمد علی لاہوری
قدس اللہ سرہ العزیز

# دارالعلوم دیوبند

وہ دین جس نے اپنے پیروؤں کو حق کے لیے مر مٹنے کا جذبہ اور عقیدہ دیا تھا انگریزی اقتدار کے سائے میں اس کا نام و نشان برّصغیر سے مٹا دینے کے گھناؤنے منصوبے بنائے جانے لگے تو دیوانگانِ عشقِ محمدؐ اور پروانگانِ شمعِ آزادی کے قائدِ جلیل مولانا محمّد قاسم نانوتویؒ اور اُن کے رفقاء نے بارگاہِ نبوّتؐ سے اشارہ پاکر ہندوستان کے ایک دُور اُفتادہ چھوٹے سے قصبے "دیوبند" میں ایک دارالعلوم کی بُنیا د رکھی جس کے فیض یافتگان نے ظلم و جہالت، جبر و ستم اور بدعات والحاد کے سرکش دیو کو بند کر کے علم و آگہی، نیکی، ہدایت حُبّ ملّت اور توحید و سنّت کے نور کو اطرافِ عالم میں پھیلا دیا۔ آج دُنیا کا کوئی ملک ایسا نہیں جس میں دارالعلوم دیوبند کے خوشہ چیں قال اللہ وقال الرّسولؐ کے ترانوں سے اہلِ ایمان کی روحوں کو تازگی عطا نہ کر رہے ہوں۔

* ——— عبدُالرّشید انصاری

صفحہ ۳ پر اداریہ بھی ملاحظہ فرمائیں

۲۷ دسمبر ۱۹۸۵ء

ہفت روزہ
خدام الدین
لاہور پاکستان
جلد ۳۱ ★ شمارہ ۲۴

بیاد
جانشین شیخ التفسیر امام الہدیٰ حضرت
مولانا عبید اللہ انور نور اللہ مرقدہ

رئیس الادارہ
حضرت مولانا محمد اجمل قادری مدظلہ العالی

مجلس ادارت
عبدالرشید انصاری
ظہیر میر ایڈووکیٹ
انتظار حسین اسعد قادری

فی کاپی : ۲/- روپے
چندہ سالانہ
سالانہ ۸۰/- روپے
ششماہی ۴۵/- روپے

۱۴ ربیع الثانی ۱۴۰۶ھ

## نقطۂ نظر

# شیخ الہند سیمینار

### جنگ آزادی کے عظیم رہنما کی یاد میں دہلی میں تقریب

۲۵ دسمبر ۱۹۸۵ء کو مرکزِ اہل حق جامع مسجد مولانا احمد علیؒ شیرانوالہ دروازہ لاہور سے جانشین امام الہدیٰ حضرت مولانا میاں محمد اجمل قادری کے زیرِ قیادت تین سو مجاہد علماءِ حق کا وفد دہلی روانہ ہو رہا ہے جس میں قطبِ عالم حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ کے خلیفۂ مجاز اور برصغیر کے ممتاز خطاط حضرت سیّد انور حسین شاہ نفیس رقم، جامعہ اشرف المدارس فیصل آباد کے مہتمم مولانا محمد یحییٰ لدھیانوی، جمعیۃ علماء اسلام پاکستان کے مرکزی نائب مولانا محمد اجمل خان، مولانا زاہد الراشدی مدرسہ قاسم العلوم ملتان کے بانی حضرت مولانا مفتی محمد شفیعؒ کے فرزند حضرت مولانا عبد البر، دار العلوم کبیر والہ کے مولانا مفتی محمد انور، جامعہ عثمانیہ شورکوٹ کے مہتمم اور امام الہدیٰ جانشین شیخ التفسیر حضرت مولانا عبید اللہ انور قدس سرہٗ کے خلفاءِ مجازین حضرت مولانا مفتی سیّد جاوید شاہ صاحب، حضرت مولانا مفتی محمد ظریف صاحب اور حضرت مولانا قاری عبدالحیٔ عابد صاحب بھی شامل ہیں ——— پاکستان کے جیّد علماء اور دینی رہنماؤں کا یہ وفد دہلی میں یکم جنوری سے منعقد ہونے والے شیخ الہندؒ سیمینار میں شرکت کرے گا——— اس سیمینار میں جنگِ آزادی کا آغاز کرنے اور دین وملت کے لیے برطانوی عہد استبداد کے خلاف قربانی پیش کرنے والے علماءِ حق کے قائد شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ کو خراجِ عقیدت پیش کیا جائے گا۔ آج مغرب زدہ اور لادین عناصر یہ باور کرانے کی کوشش کر رہے ہیں کہ علماء ربانی اور دینی رہنماؤں کی سرگرمیاں مسجد و مدرسہ کی چاردیواری کے اندر نمازیں پڑھنے اور کتابیں پڑھنے پڑھانے تک محدود رہی ہیں جب کہ برصغیر کی پونے چار سو سالہ تاریخ گواہ ہے کہ ان بوریا نشینوں نے جب بھی ملت کی کشتی کو طوفانوں میں گھرا دیکھا تو اسے ساحل سے ہم کنار کرنے کے لیے نتائج کی پروا کیے بغیر وہ منجدھاروں میں کود پڑے ہیں۔ گوالیار کا قلعہ، شاملی کا میدان اور بالاکوٹ کی وادیاں آج بھی ان کی عظمتوں کے

ناشر، میاں محمد اجمل قادری، اندرون شیرانوالہ گیٹ لاہور۔ مطبع شرکت پرنٹنگ پریس لاہور



# درسِ حدیث

مولانا حمید الرحمٰن عباسی صاحب

عَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا خَطَبَ اَحَدُکُمُ الْمَرْاَۃَ فَاِنِ اسْتَطَاعَ اَنْ یَّنْظُرَ اِلٰی مَا یَدْعُوْہُ اِلٰی نِکَاحِہَا فَلْیَفْعَلْ (ابوداؤد)

ترجمہ : حضرت جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے نقل ہے انہوں نے فرمایا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب تم میں سے کوئی کسی عورت کو پیغام نکاح دے پھر اگر طاقت رکھتا ہے کہ وہ چیز دیکھے جو داعی نکاح بنتی ہے تو اسے ایسا کر لینا چاہئے۔

ربط : پہلی حدیث میں یہ مسئلہ گزرا ہے کہ مرد اپنی منگیتر کو دیکھ سکتا ہے اور اس میں یہ بیان فرمایا ہے کہ اس کے داعی مقام کو دیکھ سکتا ہے یعنی شکل وصورت وغیرہ۔

تشریح وہی ہے جو پہلی حدیث میں بیان ہوئی ہے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم لَا تُبَاشِرُ الْمَرْاَۃُ الْمَرْاَۃَ فَتَنْعَتَہَا لِزَوْجِہَا کَاَنَّہٗ یَنْظُرُ اِلَیْہَا (متفق علیہ)

ترجمہ : نقل ہے ابن مسعود رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے انہوں نے فرمایا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ نہ ہم بستر ہو کر لیٹے ایک عورت دوسری عورت کے ساتھ تاکہ پھر تعریف کرے دوسری کی سامنے اپنے خاوند کے گویا کہ وہ دیکھ رہا ہے طرف اس کے۔ (اس حدیث پر امام بخاری اور امام مسلم کا اتفاق ہے)

ربط : اس حدیث کا ربط پہلی حدیث سے یہ ہے کہ پہلی حدیث میں اپنی منگیتر کو دیکھنے کی اجازت بیان ہوئی ہے اور اس حدیث میں غیر محرم اور غیر منگیتر کا شہوانی طور پر تصوّر منع فرمایا ہے۔

تشریح : اس حدیث پاک سے تین چیزیں معلوم ہیں۔ پہلی چیز یہ ہے کہ ایک عورت عریاں ہو کر دوسری عورت کے ساتھ نہ لیٹے۔ دوسری چیز یہ ہے کہ کسی عورت کے حسن جمال وغیرہ کو اپنے خاوند کے سامنے نہ بیان کرے، کیونکہ اس میں بدی کا میلان پیدا ہو گا۔ تیسری چیز یہ معلوم ہوئی کہ کسی غیر محرم عورت کا شہوانی طور پر تصوّر بھی ناجائز ہے۔

عَنْ اَبِیْ سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صلی اللہ علیہ وسلم لَا یَنْظُرُ الرَّجُلُ اِلٰی عَوْرَۃِ الرَّجُلِ وَلَا الْمَرْاَۃُ اِلٰی عَوْرَۃِ الْمَرْاَۃِ وَلَا یُفْضِی الرَّجُلُ اِلَی الرَّجُلِ فِیْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ وَلَا تُفْضِی الْمَرْاَۃُ اِلَی الْمَرْاَۃِ فِیْ ثَوْبٍ وَاحِدٍ (رواہ مسلم)

ترجمہ : حضرت ابی سعید رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے نقل ہے انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کوئی مرد کسی مرد کے ستر کو نہ دیکھے اور کوئی عورت عورت کے ستر کو نہ دیکھے اور نہ عریاں ہو کر لیٹے ایک دوسرے مرد سے ایک کپڑے میں اور نہ عریاں ہو کر لیٹے عورت دوسری عورت سے ایک کپڑے میں۔

ربط : اس حدیث پاک کا ربط پہلی سے قبل حدیث سے ہے اور وہ یہ ہے کہ اُس میں یہ فرمایا تھا کہ اپنی منگیتر کے ظاہری حسن وجمال اور شکل وصورت وغیرہ کو دیکھ سکتا ہے اور یہاں یہ فرمایا ہے کہ اس کے ستر کے مقام کو نہیں دیکھ سکتا۔

تشریح : اس حدیث پاک میں جناب نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے دو چیزوں سے منع فرمایا ہے ایک یہ ہے کہ آدمی کسی دوسرے آدمی کے ستر کو نہ دیکھے اور کوئی عورت کسی دوسری عورت کے ستر کو نہ دیکھے اور دوسری چیز یہ ہے کہ دو مرد ننگے بدن اور برہنہ ہو کر باہم نہ لیٹیں اور دو عورتیں باہم ننگے بدن اور برہنہ ہو کر نہ لیٹیں اور وجہ اس کی یہ ہے

گیت گاتی ہیں۔

۱۶۰۸ء میں انگریز نے جب اپنا پہلا ناپاک قدم برّصغیر میں رکھا اور جہانگیر سے اجازت حاصل کرکے تجارتی مراکز کی تعمیر شروع کی تو عین اسی وقت امام ربانی حضرت مجدد الف ثانیؒ کے زیرِ قیادت اہلِ حق دینِ حق کی شمع کو زندقہ والحاد کے تیز و تند طوفانوں سے بچانے کے لیے سرگرمِ عمل ہو چکے تھے۔ انہیں قلعۂ گوالیار میں قید کر دیا گیا کیونکہ وہ شہنشاہِ ارض و سما کے مقابلہ میں بادشاہِ ہند کے سامنے سر جھکانے کو تیار نہ ہوئے تھے ؎

ہند میں وہ سرمایۂ ملت کا نگہباں
گردن نہ جھکی جس کی جہانگیر کے آگے

جب ہندوستان پر انگریزوں کی طاقت کو غلبہ حاصل ہو گیا اور ہر جگہ ان کے جبر و ظلم نے بال و پر پھیلانے شروع کیے تو خطرات کو پوری طرح بھانپ کر نواب سراج الدولہؒ اور سلطان میسور ٹیپو شہیدؒ کو غیرتِ ملی اور جذبۂ جہاد سے سرشار کرکے میدانِ جنگ میں لانے والی علماء کی بہت بڑی جماعت امام شاہ ولی اللہ دہلویؒ کی رہنمائی میں کام کر رہی تھی۔

جب پنجاب کے راجہ رنجیت سنگھ نے انگریزوں سے سازباز کر لی اور اپنے علاقہ میں مسلمانوں پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا تو فرنگی سامراج اور سکھا شاہی راج کے ظلم کی زنجیریں کاٹ کر اس خطّہ کو آزاد کرانے اور پنجاب، سرحد، سندھ اور بلوچستان کو ایک اسلامی مملکت بنانے کے لیے جدّوجہد آج سے ڈیڑھ سو سال پہلے حضرت سیّد احمد شہیدؒ اور امام ولی اللہ دہلویؒ کے پوتے حضرت شاہ اسمٰعیل شہیدؒ کی قیادت میں جاری ہوئی تھی انہیں وسطِ ہند سے بالاکوٹ کی وادی تک ملّت کے دکھوں کا درد دین کی محبت اور شوقِ شہادت کھینچ لایا تھا ؎

دو عالم سے کرتی ہے بیگانہ ان کو
فقط اک تیری لذّتِ آشنائی
دو نیم ان کی ٹھوکر سے صحرا و دریا
سمٹ کر پہاڑ ان کی ہیبت سے رائی
شہادت ہے مطلوب و مقصودِ مومن
نہ مالِ غنیمت نہ کشور کشائی

یہ تحریکِ جہاد ۱۸۳۱ء میں سرفروشوں کی شہادت پر منتج ہوئی اور ان کے خونِ شہادت نے درحقیقت ڈیڑھ سو سال پہلے پاکستان کا سنگِ بنیاد رکھ دیا تھا۔ جذبۂ حرّیت و آزادی سے سرشار مگر جدید وسائل سے تہی دامن "مذہبی جنونی مسلمانوں" کا یہ گروہ علماءِ حق کی قیادت میں ۱۸۵۷ء میں ایک بار پھر طوفان بن کر افقِ ہند پر طلوع ہوا مگر برطانوی سامراج کے اقتدار کا سورج نصف النہار پر آ چکا تھا اور اسے غدّارانِ ملک و ملّت وافر مقدار میں میسّر آ گئے تھے اس لیے غلامی کی رات طویل تر ہوتی چلی گئی۔ پھر وہ دن جس نے اپنے پر دول کو حق کے لیے مرمٹنے کا جذبہ اور عقیدہ دیا تھا۔ انگریزی اقتدار کے سائے میں اس کا نام و نشان برّصغیر سے مٹا دینے کے گھناؤنے منصوبے بنائے جانے لگے تو دیوانگانِ عشقِ محمدؐ اور پروانگانِ شمعِ آزادی کے قائدِ جلیل مولانا محمد قاسم نانوتویؒ اور ان کے رفقاء نے بارگاہِ نبوّت سے اشارہ پاکر ۱۸۶۷ء میں ہندوستان کے ایک دور افتادہ چھوٹے سے قصبہ "دیوبند" میں ایک دارالعلوم کی بنیاد رکھی جس کے فیض یافتگان نے ظلم و جہالت، جبر و ستم بدعات والحاد کے سرکش دیو کو بند کرکے علم و آگہی، نیکی، ہدایت، حبّ ثلاث اور توحید و سنّت کے نور کو اطرافِ عالم میں پھیلا دیا۔ آج دنیا کا کوئی ملک ایسا نہیں جس میں دارالعلوم دیوبند کے خوشہ چیں قال اللہ و قال الرسولؐ کے ترانوں سے اہلِ ایمان کی روحوں کو تازگی عطا نہ کر رہے ہوں۔ اسی دارالعلوم دیوبند کا پہلا طالب علم محمود حسن دیوبندیؒ جب جلوہ آراء مسندِ دین و حکمت ہوا اور اس نے اپنے بزرگوں کی خلافت کی عبا زیبِ تن کی تو اس کا جاہ و جلال چودھویں رات کے چاند کی مانند نور برسانے لگا۔ پاک باطن مردانِ راہِ خدا اس کے گرد ہالہ بنا کر مؤدب بیٹھ گئے اور تاریکیوں کے سینے چاک کرنے کے لیے اس سے علم و عمل کا



درس لیتے رہے۔ ان میں سے کوئی منکرینِ ختمِ نبوّت کے خلاف علمِ جہاد لے کر نکلا تو دنیا نے اُسے امام المحدثین علامہ انور شاہ کشمیریؒ کہا۔ اگر کوئی غریب محنت کشوں اور کسانوں دیہاتیوں کو کلمہ کی محنت سکھانے کے لیے کمربستہ ہوا تو دُنیا نے اسے بانی تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ کہہ کر پکارا — اگر کوئی اُمت کی اصلاح کے لیے قلم و کاغذ لے کر خانقاہ میں جا بیٹھا اور اس نے دینِ اسلام کی تعلیمات کو عربی سے اُردو میں منتقل کرکے برّصغیر کی مسلم اقوام کی ہدایت کے دروازے پوری طرح کھول دیے تو مولانا محمد اشرف علی تھانویؒ کو حکیم الامت کے لقب سے نوازا گیا اور ان میں سے کسی نے اگر حدیث و تفسیر کی مسندِ تدریس سنبھالی، ارواح و قلوب کے تزکیہ کے لیے اسوۂ پیمبریؐ پر عمل کیا اور باطل کے خلاف فراستِ ایمانی کی تلوار لے کر قائدانہ شان سے فی سبیل اللہ گامزن ہوا تو دنیا نے مولانا حسین احمد مدنیؒ کو شیخ العرب والعجم اور شیخ الاسلام کہہ کر یاد کیا — شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ کے ایسی نابغۂ روزگار شاگردوں میں پنجاب کی ایک سکھ عورت مائی جیونی کا بیٹا بھی تھا جس نے حضرت آمنہ کے دریتیمؐ کا کلمہ پڑھا تو کوئی بھی اس کے ساتھ نہ رہا۔ وہ دریاؤں، صحراؤں کو عبور کرتا ہوا دیوبند پہنچا تو شیخ کی نگاہِ مردم شناس نے نومسلم نوجوان عبید اللہ میں چھپے ہوئے جوہر کو پہچان لیا۔ انہوں نے پھر اسے وہ پیار دیا جو اکثر والدین بھی اپنی اولاد کو نہیں دے سکتے۔ دینی علوم کی روشنی اور ملّی درد کی فراوانی نے شیخ الہندؒ کے اس ہونہار شاگرد کو جہادِ آزادی کی صفِ اوّل میں لا کھڑا کیا۔ اہلِ نظر نے اسے بوذرِ عصر کہا۔ اہلِ علم نے اسے ولی اللّٰہی افکار کا مجدّد قرار دیا۔ انگریز نے اسے باغیوں کی مجوّزہ حکومت کا وزیرِ جنگ اور جنود ربانیہ کا سربراہ بتایا اور دنیا اسے امام انقلاب کے الفاظ سے یاد کرتی ہے۔ شیخ الہندؒ اور ان کی جماعت نے انگریزی استعمار کے قصرِ غرور و تسلّط کی اینٹ سے اینٹ بجا دینے کے لیے انگریز کی مخالف حکومتوں سے سازباز کر کے باہر سے حملہ کروانے، اندرونِ ملک بغاوت برپا کرنے اور تمام مسلم حکومتوں کو انگریز کے خلاف متّحد کرنے کا پروگرام بنایا۔ اس لائحۂ عمل کو عملی جامہ پہنانے کے لیے حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ اور ان کی جماعت نے مولانا عبید اللہ سندھیؒ کو معتمد بنا کر کابل بھیج دیا جہاں انہوں نے افغانستان، روس، ترکی اور جرمنی وغیرہم سے رابطے اور معاہدے قائم کیے مگر عربوں کی بغاوت اور ترکوں کی شکست کے باعث آزادی اور اتحاد کی اس تحریک کو زبردست دھچکا لگا، تاہم شیخ الہندؒ کا یہ قافلۂ جہاد قدم بقدم بڑھتا چلا گیا اور طے پایا کہ ۱۹ فروری ۱۹۱۷ء کو کراچی، کوئٹہ، پشاور اور اوگی کے محاذوں پر شب خون مارا جائے اور اسی روز دہلی میں آزادی کا پرچم لہرا دیا جائے۔ زرد رنگ کے ریشمی رومال کابل، پشاور، دہلی، دین پور (سندھ) کراچی، دیوبند اور حجاز کے مراکزِ تحریک کے مابین رابطوں اور ترسیلِ پیغامات کا ذریعہ بنے ہوئے تھے مگر صد حیف! کہ ملتان کا ایک وطن فروش، غدارِ ملک و ملت سرکاری افسر "ریشمی رومال حاصل کرنے میں کامیاب ہو گیا اور انگریز حکومت پر یہ راز فاش ہو گیا کہ بوڑھا شیخ الہندؒ اور اس کا شاگرد عبید اللہ سندھیؒ برطانوی استعمار کا کانٹا جسدِ وطن سے نکال پھینکنے کے لیے کیا کچھ کر رہے ہیں ؎

قسمت کا کھیل دیکھیے ٹوٹی کماں کمند
دو چار ہاتھ جب کہ لبِ بام رہ گیا

پھر کیا تھا آزادی کے متوالوں پر ایک اور قیامت ٹوٹ پڑی۔ تحریک کے تمام مراکز پر انگریز حکومت نے چھاپے مار کر رہنماؤں کو گرفتار کر لیا۔ مرکزِ فکر ولی اللّٰہی نظارۃ المعارف دہلی سے شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوریؒ کو حراست میں لے کر ان کی خانہ تلاشی اور جامہ تلاشی لی گئی۔ شیخ الہند مولانا محمود حسن اور شیخ الاسلام

مولانا حسین احمد مدنیؒ کو شریف مکہ نے گرفتار کر کے انگریزوں کے سپرد کر دیا۔ انگریزوں نے انہیں وطن سے ہزاروں میل دور اور سمندر پار جزیرہ مالٹا میں قید کر دیا۔ اس طویل اور صبر آزما قید سے ۸ رجون ۱۹۲۰ء کو رہائی پا کر وطن واپس پہنچے تو بڑھاپے اور پے در پے حوصلہ شکن حادثات کے باوجود شیخ الہندؒ گوشہ نشین ہو کر نہ بیٹھے۔ آزادی کے مجاہد اپنے قائد کی چارپائی اٹھا کر اجتماعات میں لے جاتے۔ وہ خود اپنا پیغام حریت نہ پڑھ سکتے تو اپنے کسی خادم سے پڑھواتے۔ شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ اسلام کے عقیدۂ جہاد اور علوم نبوت و کتاب اللہ کی جامع شخصیت تھے۔ وہ امام ربانی حضرت مجدد الف ثانیؒ، امام شاہ ولی اللہ دہلویؒ اور مولانا محمد قاسم نانوتویؒ کی روایات اتباع سنت، عشق رسولؐ اور جہاد فی سبیل اللہ کے وارث اور امین تھے۔ ان کی تحریک ریشمی رومال" صرف برصغیر کی آزادی کے لیے نہیں پورے عالم اسلام کی حیات نو اور تمام مظلوم اقوام کی نجات کے لیے تھی۔ جمعیۃ علماء ہند ان کی یاد میں ۱۹۸۶ء کے آغاز پر دہلی میں عظیم الشان سیمینار منعقد کر رہی ہے۔ شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کے جانشین حضرت مولانا اسعد مدنی نے پاکستان کے علماء کو بھی سیمینار میں شرکت کی دعوت دی ہے۔ امام انقلاب مولانا عبید اللہ سندھیؒ فرماتے ہیں کہ:

"ہماری سوچی سمجھی ہوئی رائے ہے کہ اگر برصغیر کے مسلمان اپنا تعلق حکیم الہند حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ کے مجددانہ پروگرام سے قائم نہیں کریں گے تو وہ اپنی تاریخی عظمت کھو بیٹھیں گے۔ اگر مفکرین کا کوئی طائفہ ہمارے اس فکر کو قابل قبول سمجھے تو پھر ہم دنیا کو بتائیں گے کہ ہمارے دور کو فتاویٰ عالمگیری کے تدوینی زمانہ سے ملانے کے لیے کوئی مردہ وثقیٰ مل سکتا ہے تو وہ فقط حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندیؒ ہی ہو سکتے ہیں۔"

آج ولی اللہی جماعت اور قافلہ شیخ الہندؒ ہند و پاک میں انتشار و افتراق کا شکار ہو کر ناکامیوں اور مجبوریوں میں اس لیے مبتلا ہے کہ اس کے افراد کے فکری رشتہ کا تسلسل پہلے کی طرح مربوط نہیں رہا۔ اگر وہ اپنی عظمت رفتہ کی بازیابی چاہتے ہیں اور دنیا میں عزت کے ساتھ وہ زندہ رہنے کے خواہش مند ہیں اور چاہتے ہیں کہ دین و ملت کی پہلے کی طرح خدمت کریں اور دنیا ان کی دینی و علمی قوت و شوکت کا اعتراف کرے تو انہیں اس تاریخی اجتماع میں ولی اللہی فکر اور حضرت شیخ الہندؒ کے جذبۂ عمل کو بروئے کار لانے اور گروہی عصبیتوں سے دستبردار ہونے کا عہد کرنا ہوگا۔ آج ملت اسلامیہ کو خارجی اور داخلی اعتبار سے جن تباہ کن خطرات کا سامنا ہے ان کے مقابلہ کے لیے ضروری ہے کہ کاروان اہل حق اپنی صفوں میں اتحاد و نظم پیدا کر کے اپنے لیے نظام عمل تجویز کرے۔ ہمیں امید ہے کہ دہلی کا شیخ الہند سیمینار انشاء اللہ تعالیٰ دنیا میں دین کی تازہ بہاروں کی آمد کا پیش خیمہ ثابت ہوگا۔

عبد البری الازہر

---

**بقیہ: چیف جسٹس ---**

یہ نہیں معلوم کہ کتنا عرصہ گذرا لیکن ایک دن قاضی صاحب عدالت نہیں گئے یہ غیر حاضری کا پہلا موقع تھا۔ لوگ انہیں دیکھنے گھر پہنچے۔ ایک کوٹھڑی میں وہ کھردری چارپائی پر لیٹے ہوئے تھے۔ لوگ پہنچے تو اٹھ بیٹھے بولے۔۔ اب میں بوڑھا ہو گیا ہوں۔ اب مزید خدمت نہیں کر سکتا۔ میں نے حکومت سے کہا ہے کہ اب مجھے چھوڑ دیا جائے۔ آج یہ اجازت مل گئی ہے۔ ادھر سسلی کے لوگوں نے روتی آنکھوں انہیں رخصت کیا۔ ادھر سوس والے ان کے لئے چشم براہ تھے۔ وہاں پہنچے تو قاضی صاحب بولے۔۔ دیکھ لو! جو ساتھ لے گیا تھا وہی میرے پاس ہے اور کچھ نہیں!

---

# مجلسِ ذکر

مرتب: ندیم احمد القاسمی

## ایمان لانے کے بعد دل کا تزکیہ بھی ضروری ہے

## دلوں کی آلودگیاں ذکرِ الٰہی سے دور ہوتی ہیں

## معرفتِ حق کے بغیر انسان کا دل زنگ آلود ہو جاتا ہے

گذشتہ دنوں جناب محمد ابراہیم گابا اور مولانا فیض محمد فیض نقشبندی کی دعوت پر جانشین امام الہدیٰ حضرت میاں صاحب کراچی تشریف لے گئے تھے۔ اس دوران آپ نے متعدد اجتماعات عام میں خطاب کے علاوہ صدیقیہ مسجد میمن سوسائٹی کھڈہ اور جامعہ قاسمیہ ہاشمیہ نارتھ کراچی میں مجالس ذکر بھی منعقد کروائیں۔ جناب محمد ابراہیم گابا صاحب نے میمن سوسائٹی میں مجلس ذکر کے موقعہ پر حضرت میاں صاحب کے خطاب کی کیسٹ ہمیں ارسال فرمائی ہے جسے مولانا ندیم احمد قاسمی نے صفحہ قرطاس پر منتقل کیا ہے۔ ہم اسے قارئین خدام الدین کے استفادہ کے لئے شامل اشاعت کر رہے ہیں۔ (انصاری)

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ من لا نبی بعدہ: اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم:۔

هُوَ الَّذِىْ بَعَثَ فِى الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَيُزَكِّيْهِمْ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

ترجمہ: وہی ہے جس نے مبعوث کیا امیوں میں رسول، انہی میں سے، جو پڑھتا ہے ان کے سامنے آیتیں اس کی، اور ان کا تزکیہ کرتا ہے اور انہیں کتاب و حکمت سکھاتا ہے۔"

قرآن عزیز کی یہ آیت حضور اقدس (صلی اللہ علیہ وسلم) کے چار فرائض کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔ کلام اللہ جہاں بعثت رسول علیہ السلام کی اور وجوہات بیان کرتا ہے وہیں یہ بھی واضح کرتا ہے کہ آیات قرآنی کی تبلیغ و تلاوت کے بعد جو نبوت کا اہم فریضہ ہے وہ ہے تزکیہ قلوب۔

محترم حاضرین! قرآنی دعوت یعنی الٰہ واحد کی معبودیت پر اعتقاد کامل کے بعد جو سب سے اہم اور ضروری عمل ہے وہ تزکیہ نفس ہے۔ لفظ تزکیہ مصدر کا صیغہ ہے اس کے معنی ہیں پاک

کرنا، صاف کرنا، آلائش و گندگی دُور کرنا۔ قرآنی اصطلاح میں تزکیہ سے مراد دل اور نفس کی صفائی ہوتا ہے۔ ارشادِ ربانی ہے۔ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَکّٰی وَذَکَرَ اسْمَ رَبِّهٖ فَصَلّٰی۔ وہ شخص کامیاب ہوگیا جس نے اپنا تزکیہ کیا اور اپنے رب کے نام کا ذکر کیا پھر نماز پڑھی۔

محترم حضرات! علمائے کرام نے اس آیت سے تکبیر تحریمہ کا وجوب ثابت کیا ہے اور فرمایا ہے کہ و ذکر اسم ربہ سے مراد تکبیر تحریمہ ہے۔ صوفیائے عظام نے اس آیت سے یہ مسئلہ مستنبط کیا ہے کہ ایمان کے بعد تزکیہ ضروری ہے اور اسی پر اللہ تعالٰی نے فلاح و کامیابی کا مدار رکھا ہے اور لفظ "تزکّٰی" کے ساتھ اللہ تعالٰی نے وذکر اسم ربہ بھی فرمایا ہے۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ تزکیہ اور ذکر کے درمیان ایک مضبوط و مستحکم رشتہ بھی ہے۔ اسی رشتہ کی پہچان حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) نے ایک حدیث میں بیان فرما دی ہے۔ ارشاد ہے لِکُلِّ شَیْءٍ صِقَالَۃٌ وَصِقَالَۃُ القُلُوبِ ذِکْرُ اللہِ۔ ہر چیز کو پاک و صاف کرنے کے لئے کوئی نہ کوئی آلہ ہوتا ہے اور دلوں کی صفائی کا آلہ اللہ تعالٰی کا ذکر ہے۔ یعنی جس طرح سے ہر چیز امتدادِ زمانہ اور گرد و میل پڑنے کی وجہ سے میلی ہو جاتی ہے اور اس کے صاف کرنے اور اس کے چمکانے کا کوئی نہ کوئی طریقہ ہوتا ہے، مثلاً کپڑے کو صابون سے، لوہے کو پٹرول وغیرہ سے، اسی طرح دل بھی معرفتِ حق کے بغیر میلا ہو جاتا ہے۔ اس پر توہمات و وساوس کے ذریعہ زنگ اور میل چڑھ جاتا ہے اس لئے اس کا بھی تزکیہ اور صفائی ضروری ہے اور اس کی صفائی ذکر اللہ سے ہوگی جیسا کہ اللہ کے پیغمبرؐ نے بتلایا ہے۔

حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ایک حدیث مبارکہ کا مفہوم ہے کہ جب بندہ کوئی گناہ کرتا ہے تو اس کے دل پر ایک سیاہ نقطہ لگ جاتا ہے اگر وہ توبہ کرے اور ذکر اللہ کے ذریعہ اس کے داغ کو دھو ڈالے تو قلب پہلے کی طرح ہو جاتا ہے۔ ورنہ نقطے لگتے لگتے دل بالکل سیاہ ہو جاتا ہے اس کے بعد اس میں حق کو حق اور باطل کو باطل سمجھنے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے۔ پھر دل میں حق کے داخل ہونے کا کوئی راستہ باقی نہیں رہتا۔ اور یہ حالت بہت ہی بُری ہوتی ہے اس حالت میں آدمی کو شریعت اور دین کی بات بری نظر آنے لگتی ہے اور خلافِ شرع کام محبوب و مرغوب ہو جاتے ہیں۔ جس کے نتیجہ میں دنیا بھی برباد ہوتی ہے اور آخرت میں مأوٰھم جھنم وساءت مصیرًا کا مصداق بن جاتا ہے۔

اس حالت سے بچنے کے لئے پیغمبر علیہ السلام نے علاج بتلایا ہے کہ ذکر اللہ دلوں کے لئے مانجھنے کا آلہ ہے۔

محترم سامعین! اگر مرض دائمی ہو تو علاج بھی دائمی کرانا پڑتا ہے۔ انسان چونکہ دائمی مریض ہے۔ خطا اور نسیان اس کی ترکیب میں داخل ہیں۔ ہر لمحہ گناہ میں آلودہ ہونے کا امکان رہتا ہے۔ اس وجہ سے علاج یعنی ذکر اللہ بھی مستقل اپنانا پڑے گا کیونکہ بسا اوقات انسان غلطی کر بیٹھتا ہے لیکن اسے اس کا احساس نہیں ہوتا۔ اللہ تعالٰی ہمیں اپنی ذاتِ حق کا عرفان عطا فرمائے اور دین و شریعت کی صحیح اتباع نصیب فرمائے۔

## شریعت کے دو پہلو

شریعت مطہرہ کے دو پہلو ہیں۔ ایک اس کا ظاہر ہے اور دوسرا باطن۔ ظاہری علوم پڑھنے والے حضرات علمائے کرام کہلاتے ہیں اور باطنی علوم اور باطنی فیوض کو عام کرنے والے حضرات صوفیائے کرام کے نام سے یاد کئے جاتے ہیں۔ حضرات علمائے کرام دین کے احکام سکھانے کے علمبردار ہیں تو صوفیائے کرام انہیں احکام کی تعمیل میں خلوص و للّٰہیت اور عبادات کا اصلی رنگ چڑھانے کا فریضہ سرانجام دیتے ہیں۔ جس طرح سے علمائے کرام نے مختلف دور و زمانہ میں قوت و ضعفِ اذہان کی رعایت کرتے ہوئے مختلف نصاب متعین کئے ہیں اور مختلف طریقوں سے طالب علم کو عالم بناتے ہیں۔ اسی طرح سے صوفیائے عظام بھی کئی سلسلوں اور طریقوں سے سالک کو قربِ الٰہی کا اعزاز دلاتے ہیں۔ ان طریقوں اور سلسلوں میں عام طور پر رائج اور مشہور چار سلسلے ہیں — اوّل سلسلہ قادریہ جس سے ہم سب حضرات منسلک ہیں۔ دوم سلسلہ چشتیہ۔ سوم سلسلہ نقشبندیہ، چہارم سہروردیہ۔ یہ چاروں سلسلے برحق اور سچ ہیں۔ سب کی منزل ایک ہے، راستے الگ ہیں۔ ان میں سے ہر ایک کا راہی معبودِ واحد کی چوکھٹ پر پہنچتا ہے اور اس کی قربت و رضا کا طالب ہوتا ہے۔ ہماری ان مجالس ذکر اور اوراد و وظائف کا بھی واحد مقصد یہی ہے کہ اللہ راضی ہو جائے اللّٰھم اجعلنا من عبادك الصالحين، وآخر دعوانا ان الحمد للّٰہ رب العٰلمين

---

## بقیہ: اتباعِ سنت

البتہ اس پر ایک اور زاویۂ نظر سے غور کرنا مفید ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ دین میں تنگی نہیں ہے اور ہر زمانہ میں اتباعِ سنت کی آسانیاں ہیں۔ وہ یہ ہے کہ اتباعِ سنّت مقصود و مطلوب ہے۔ اس کے حصول کے ذرائع اور وسائل مختلف ہو سکتے ہیں۔ ان سے حسبِ ضرورت کام لینا جائز ہے۔ بشرطیکہ وسائل خلافِ شرع نہ ہوں۔

حضرت صدر الاساتذہ مولانا محمد قاسم نانوتوی قدس سرہٗ کی تحقیق کے مطابق حدیث شریف میں جس چیز کی ممانعت فرمائی گئی ہے وہ احداث فی الدین ہے لیکن دین کے احکام کو بروئے کار لانے کے لئے جن ذرائع اور وسائل کی ضرورت پیش آئے ان کا قرآن و حدیث میں منصوص اور مذکور ہونا ضروری نہیں۔ وہ ہر زمانہ میں ہر کام کی نسبت سے اختیار کئے جا سکتے ہیں۔ جنہیں احداث فی الدین نہیں کہہ سکتے احداث لِلدین (دین قائم کرنے کے لئے) کہا جائے گا۔ یہ جائز ہے۔"

مثلاً عینک، لاؤڈ اسپیکر، ہوائی جہاز، ٹینک وغیرہ کہ ان کا استعمال بجائے خود عبادت اور ثواب نہیں۔ مگر قرآن پڑھنے کے لئے عینک، اذان و خطبہ کے لئے لاؤڈ سپیکر، حج کے لئے ہوائی جہاز اور جہاد کے لئے ٹینکوں کا استعمال جائز بلکہ حسبِ مواقع ضروری ہو جاتا ہے اسی طرح گنبد اور مینار مساجد کی پہچان کے لئے، تسبیح جمعیتِ خاطر کے لئے، وضو خانہ وضو کی فوری ضرورت پورا کرنے کے لئے جائز ہیں مگر اپنی جگہ پر کوئی عبادت نہیں۔ یعنی ایسا نہیں کہ گنبد اور میناروں کے بغیر مسجد کی تقدیس اور نمازوں کی ادائیگی میں کوئی کمی رہتی ہے۔ تسبیح پر پڑھنے کا ثواب ہو۔ لاؤڈ اسپیکر پر اذان یا خطبہ نہ دینے کا گناہ ہو، اور مسجد کے وضو خانے میں وضو کرنے کا زیادہ ثواب ہو۔ وسائل، موقع اور محل کے لحاظ سے مختلف ہو سکتے ہیں لیکن سنّت ناقابلِ تبدیل اور

بر موقع سیمینار دہلی

## خطاب بحضور سید الاحرار مولانا محمود الحسن نور اللہ مرقدہٗ

از : ڈاکٹر لال دین اخگر ایم اے پی ایچ ڈی

سیّدُ الاحرار محمود الحسنؒ! — رُوحِ تو در بحرِ قرآں غوطہ زن

ملّتِ اسلام را مہرِ منیر — قلبِ تو از نورِ یزداں! مستنیر!

انشراحِ صدرِ تو انعامِ حق — عام کردی در جہاں پیغامِ حق

صد ہزاراں خوش نصیباں آمدند — بہرہ از علمِ نبوّت یافتند

اے اسیرِ مالٹا! اے مردِ حق! — اے علمبردارِ آزادی و حق!

در اسارت شرحِ قرآنِ مبین — حبّذا، مہمانِ فردوسِ بریں

قلبِ تو از علم و عرفاں چو کُنوز — فیضِ تو چوں چشمۂ زمزم ہنوز

استقامت در رہِ حق شانِ تو — حُبّ دینِ مصطفٰےؐ سامانِ تو

حضرتِ سندھیؒ رفیقت شاد باد — مردِ آہن با عزیمت شاد باد

سرفروش و جاں سپار و بے مثال — سخت کوش و سخت جاں مثلِ بلالؓ

آں امامِ انقلابِ پُر خطر — شامِ اُو از عزمِ اُو، ہمچوں سحر

مردِ حُرّ دیوانہ و فرزانہ بُود — بہرِ شمعِ مصطفٰےؐ پروانہ بُود

تو نشاۃِ ثانیہ آوردہ — ملّتِ اسلام را پروردہ

حُرّیت پیغامِ تو اے جانِ ما — تو شناسی دردِ ما درمانِ ما

بطلِ حرّیت امامِ راستاں! — مردِ غازی واقفِ اسرارِ جاں

الوداع! اے سیّدِ والا گہر! — الوداع! اے مرشدِ قلب و نظر

الوداع! اے محسنِ اسلامیاں

الوداع! اے سیّدِ رُوحانیاں



# اتّباعِ سُنّت

از علامہ مفتی محمد کفایت اللہ صاحبؒ
مفتی اعظم صدر مدرس مدرسہ امینیہ دہلی

پیش کش ــــــ حضرت ظہیر احمد صاحب تاجؔ

## حکمِ الٰہی

قَالَ اللّٰہُ عَزَّ وَجَلَّ لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ (الاحزاب ۲۱)

حق جل شانہ ارشاد فرماتا ہے تمہارے لئے رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذات مبارکہ میں اقتداء کا بہترین نمونہ ہے۔

## احکامِ رسولؐ

وَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا ھٰذَا مَا لَیْسَ مِنْہُ فَھُوَ رَدٌّ۔ (متفق علیہ (مشکوٰۃ)

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ جس نے ہمارے دین میں کوئی ایسی نئی بات نکالی جو دین میں داخل نہیں تو وہ بات اسی شخص پر مردود ہے

وَقَالَ عَلَیْہِ السَّلَامُ مَنْ یَّعِیْشْ مِنْکُمْ فَسَیَرٰی اخْتِلَافًا کَثِیْرًا فَعَلَیْکُمْ بِسُنَّتِیْ وَسُنَّۃِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِیْنَ مَھْدِیِّیْنَ تَمَسَّکُوْا بِھَا وَعَضُّوْا عَلَیْھَا بِالنَّوَاجِذِ وَاِیَّاکُمْ وَمُحْدَثَاتِ الْاُمُوْرِ فَاِنَّ کُلَّ مُحْدَثَۃٍ بِدْعَۃٌ وَکُلُّ بِدْعَۃٍ ضَلَالَۃٌ" مشکوٰۃ"

اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص تم میں سے زندہ رہے گا وہ بہت اختلافات دیکھے گا۔ تو تم میری اور میرے خلفاء راشدین کی سنّت کو لازم پکڑ لینا۔ سنت کو مضبوطی سے اختیار کرنا اور نئی باتوں سے بچنا۔ کیونکہ ہر نئی بات بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی۔

وَقَالَ عَلَیْہِ السَّلَامُ مَنْ وَقَّرَ صَاحِبَ بِدْعَۃٍ فَقَدْ اَعَانَ عَلٰی ھَدْمِ الْاِسْلَامِ (مشکوٰۃ)

اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص نے کسی بدعتی کی تعظیم و توقیر کی اس نے اسلام کے ڈھانے میں مدد کی۔

وَقَالَ عَلَیْہِ السَّلَامُ مَا اَحْدَثَ قَوْمٌ بِدْعَۃً اِلَّا رُفِعَ مِثْلُھَا مِنَ السُّنَّۃِ (مشکوٰۃ)

اور فرمایا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو قوم کوئی بدعت ایجاد کرتی ہے تو ان میں سے اس بدعت کے برابر سنّت پر عمل اٹھا لی جاتی ہے۔

## فرضِ مسلم

خدائے عزّ و جلّ کے کلام بلاغت نظام اور احادیث خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اچھی طرح واضح ہے کہ اہل اسلام کا اوّلین فرض یہی ہے کہ کتاب اللہ اور سنّتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے تمام اعمال و افعال میں پیشِ نظر رکھیں اور انہیں اپنا حقیقی رہبر اور راہنما سمجھیں اور اپنی نجات اخروی اور حیات ابدی کو انہیں کے اتباع میں

منحصر جانیں۔

انبیاء علیہم السلام کے ذریعہ سے ہی خدا کی رضامندی اور ناراضی کا علم حاصل ہوتا ہے بغیر ان کے بتائے اور سکھائے ہوئے عقل انسانی ہرگز معلوم نہیں کرسکتی کہ کن چیزوں سے خدا تعالیٰ راضی ہوتا ہے اور کن کاموں سے ناراض۔

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات بابرکات ہمارے لئے نمونۂ کاملہ ہے اور ہمارا اوّلین فرض ہے کہ ہم آپؐ کی تابعداری اور پیروی کریں اور ذرّہ برابر آپؐ کے نشانات قدم سے نہ ہٹیں ؎

خلافِ پیمبرؐ کسے راہ گزید
کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید

اللہ جلشانہٗ نے آیت کریمہ مرقومہ بالا میں ہمیں یہی ہدایت فرمائی ہے کہ ہم احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ کی ذات منظہر آیات کو اپنے لئے نمونۂ کاملہ سمجھیں اور آپؐ کی سنّت پر نہایت پختگی اور استحکام سے قائم رہیں۔ یہی ہماری منزل مقصود ہے اور یہی معراجِ کمال۔

## جامع تعلیمات

پھر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دین و شریعت کے متعلق ہمیں ایسی کامل و مکمل تعلیم دی جس کی نظیر صفحات تاریخ میں نہیں مل سکتی۔ معاش و معاد، شادی و غمی، تجارت و حرفت، تمدن و خلوت۔ غرض انسانی زندگی کا کوئی ایسا شعبہ نہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے متعلق ہمیں اصولِ کلیہ یا مسائل جزئیہ تعلیم نہ فرمائے ہوں۔

اپنے شفیق معلّم اور مہربان مبلّغ کے قربان جس نے ہماری تہذیب و تعلیم میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا اور کوئی ضروری بات سکھانے سے اٹھا نہیں رکھی۔ بتایا، سکھایا، کرکے دکھایا اور اس وقت تک ہم سے جدا نہیں ہوئے جب تک کہ شریعت کو ہمارے لئے آفتاب کی طرح روشن اور صاف نہ کر دیا۔

فَصَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ مِنْ مُبَلِّغٍ اَدّٰى حَقَّ الرِّسَالَةِ وَالتَّبْلِيْغِ وَلَمْ يُفَارِقْنَا حَتّٰى جَعَلَ لَنَا الشَّرِيْعَةَ شَرِيْعَةً بَيْضَاءَ الَّتِيْ لَيْلُهَا وَنَهَارُهَا سَوَاءٌ (الحدیث)

یعنی اللہ تعالیٰ بارانِ رحمت نازل فرمائے اس مبلّغ پر جس نے رسالت اور تبلیغ کا حق ادا فرما دیا۔ اور اس وقت تک ہم سے مفارقت نہ فرمائی جب تک کہ شریعت کو ہمارے لئے آفتاب کی طرح روشن اور منوّر نہ کر دیا۔ ایسا روشن جس کی رات بھی دن کی طرح نورانی ہے۔

## آزمائش

بایں ہمہ اختلاف رائے انسانی فطرت کا مقتضیٰ تھا اور نفس و شیطان، انسان کے پکے دشمن۔ جن کا ہر وقت یہی قصد و ارادہ ہے، کہ انسان کو مردہ بنا دیں۔ مسلمان بھی ان دونوں فتنوں سے بےخوف اور مطمئن تھے اور وہ مرشد کامل (یعنی پیغمبر اسلام روحی فداہ) بھی اس پیش آنے والے فتنہ سے پورے واقف اور خبردار تھے۔ آپؐ کو معلوم تھا کہ ظلِ نبوت مسلمانوں کے سر سے اٹھ جانے کے بعد ان میں طرح طرح کے اختلافات پیدا ہوں گے اور ایسے وقت میں نفس و شیطان کو موقع ملے گا کہ وہ میری امت کو گمراہی کے غار میں گرا دیں اور ہوائے نفسانی کا متبع بنا کر نارِ جہنم میں پہنچا دیں۔ اس لئے آپ نے امت کو صاف صاف الفاظ اور کھلے کھلے بیان سے اس فتنہ سے محفوظ رہنے کا طریقہ اور اس روحانی



مرض کا علاج بتا دیا اور سمجھا دیا فرماتے ہیں جو شخص زندہ رہے گا وہ اختلافاتِ کثیرہ دیکھے گا لیکن اس کا علاج یہ ہے کہ اس وقت تم میری سنت نہایت مضبوطی اور استحکام سے پکڑ لینا اور خبردار کسی نئی بات (بدعت) کو اختیار نہ کرنا۔ کیونکہ ہر نئی بات (بدعت) گمراہی ہے اور گمراہی کا مآل اور نتیجہ دوزخ ہے اور فرمایا جو شخص ہمارے دین میں کوئی نئی بات نکالے وہ اس پر مردود ہے یعنی خدا و رسولؐ کے یہاں وہ مقبول نہیں۔

## بدعت کی خرابی

اور فرمایا جب کوئی قوم بدعت ایجاد کرتی ہے تو ان میں سے اس کے مثل ایک سنّت اٹھا لی جاتی ہے۔

اور فرمایا۔ جو شخص بدعتی کی توقیر و تعظیم کرتا ہے وہ گویا اسلام کے ڈھانے پر مدد کرتا ہے یہ کیوں؟ اس لئے کہ بدعتی خدا اور رسول کی توہین کرتا ہے کہ اس کی کامل و مکمل شریعت میں اپنی طرف سے ایجاد کرکے گویا خدا اور رسول کی جانب کوتاہی اور نقصان کی نسبت کرتا ہے یا خود احکام تجویز کرکے اپنے لئے (تشریعِ احکام کا) خدائی منصب تجویز کر رہا ہے۔ اس لئے وہ تو درحقیقت اسلام کو ڈھا رہا ہے اور جو اس کی تکریم و تعظیم کرے وہ اسلام کے ڈھانے میں اس کا مددگار ہے (نعوذ باللہ منہا)

مسلمانو! یاد رکھو اور خوب سمجھ لو کہ شرعی احکام میں بغیر خدا اور رسولؐ کی اتباع کے نجات ناممکن ہے اور بدعت نہایت سخت اندیشناک چیز ہے۔ کیونکہ اور گناہ تو ایسے ہیں کہ ان سے ڈر کر انسان کبھی توبہ کر لیتا ہے لیکن بدعتی کو توبہ نصیب نہیں ہوتی اور اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ بدعت کا ارتکاب دینداری سمجھ کر کرتا ہے اور اپنے خیال میں اسے نیک کام سمجھتا ہے اس لئے توبہ کی طرف اس کا دھیان اور خیال بھی نہیں جاتا۔

بدعت اگرچہ بظاہر کیسی ہی بھلی اور نیک معلوم ہو لیکن بڑے گناہ کی چیز ہے۔ اس امر کی صاف اور روشن دلیل یہ روایت ہے:۔

اُخْبِرَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ رضؓ بِالْجَمَاعَةِ الَّذِيْنَ كَانُوْا يَجْلِسُوْنَ بَعْدَ الْمَغْرِبِ وَفِيْهِمْ رَجُلٌ يَقُوْلُ كَبِّرُوا اللّٰهَ كَذَا وَكَذَا۔ سَبِّحُوا اللّٰهَ كَذَا وَكَذَا وَاحْمَدُوا اللّٰهَ كَذَا وَكَذَا۔

یعنی حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ کو خبر دی گئی کہ ایک جماعت بعد مغرب بیٹھتی ہے اور ان میں ایک شخص کہتا ہے کہ اتنی مرتبہ اللہ اکبر کہو اور اتنی مرتبہ سبحان اللہ کہو اور اتنی مرتبہ الحمد کہو۔

فَيَفْعَلُوْنَ فَحَضَرَهُمْ فَلَمَّا سَمِعَ مَا يَقُوْلُوْنَ قَامَ فَقَالَ اَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مَسْعُوْدٍ فَوَ الَّذِيْ لَا اِلٰهَ غَيْرُهٗ لَقَدْ جِئْتُمْ بِبِدْعَةٍ ظَلْمَاءَ اَوْ لَقَدْ فَقِهْتُمْ عَلٰى اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عِلْمًا۔ (مجالس الابرار)

اور سب لوگ ایسا ہی کرتے ہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اس جماعت میں گئے اور جب ان کی یہ باتیں سنیں۔ تو کھڑے ہوئے۔ اور فرمایا کہ میں عبداللہ بن مسعودؓ ہوں۔ اور اس خدا کی قسم جس کے سوا اور کوئی معبود نہیں کہ تم لوگوں نے نہایت تاریک بدعت اختیار کی ہے کیا تم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب سے علم میں بڑھ گئے ہو۔

اس روایت میں روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ ان لوگوں کا یہ فعل باوجودیکہ ذکر الٰہی اور تکبیر و تسبیح و تہلیل ہی تھا مگر چونکہ اس کی وضع اور ہیئت ایسی مقرر کی گئی تھی

جس کا ثبوت شریعتِ مطہرہ سے نہیں تھا حضرت عبداللہ بن مسعود رضؓ کے نزدیک ناجائز اور بدعت تھا۔

اس پر بدعت کا حکم لگانے کی وجہ کیا تھی صرف یہی کہ ذکر اللہ اگرچہ ہر وقت مطلوب و محبوب ہے مگر اس کے لئے یہ اہتمام و اجتماع کرنا حدودِ شریعت سے تجاوز کرنا تھا۔ ہر شخص کو یہ اختیار حاصل ہے کہ وہ بطور خود جس قدر چاہے ذکر اللہ کرے لیکن یہ اختیار نہیں کہ ایک جدید اور نئی صورت اور ہیئت ایجاد کرے اور پھر طریقِ شرعی اور موجبِ ثواب اعتقاد کرے۔

## فکرِ صحابہ رضؓ

صحابہ کرام رضؓ رضوان اللہ علیہم اجمعین جن کے علوم، مشکوٰۃ نبوت سے ماخوذ اور جن کے سینے نورِ وحی سے بوجہ فیضِ مجلس منور تھے جنہوں نے خدا و رسولؐ کی محبت میں اپنے گھر بار، آل اولاد، عزیز و اقارب کو چھوڑ دیا اور آستانۂ نبوت کی جاروب کشی کو سرمایۂ سعادت سمجھ کر دل و جان سے نبیٔ امیؐ، روحی فداہ کے جاں نثار خادم بن گئے۔ ان سے زیادہ اتباعِ سنت کا دعویٰ کون کر سکتا ہے اور ان سے بڑھ کر فنا فی اللہ اور فنا فی الرسول کا دم کون مار سکتا ہے۔ وہ اتباعِ سنت اور اقتضاءِ آثارِ نبوت کے برکات کو خوب سمجھتے تھے۔ وہ اچھی طرح جانتے تھے۔ کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کام خود کیا یا ہمیں کرنے کا حکم دیا۔ اس کے خلاف کسی کام میں خیریت اور برکت نہیں ہو سکتی انہیں اس بات کا یقین تھا کہ بدعات میں نجات کی اس قدر امید ہے جس قدر حنظل (اندرائن) سے شہد حاصل کرنے کی آرزو۔ وہ یقین واثق کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حرکات و سکنات کا اتباع کرتے تھے اور سمجھتے تھے کہ یہی اتباع نجات کا کفیل اور مغفرت کا ضامن ہے۔ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو قصرِ نبوت کا حقیقی تکمیل کرنے والا اور حسب ارشاد الیوم اکملت لکم دینکم الخ اسلام کے عالیشان قصر کو ہر طرح کامل و مکمل اعتقاد کرتے تھے۔

انہیں وجوہ سے ان کو بدعات مخترعہ سے سخت نفرت تھی۔ اور جس کام کو سنتِ نبویہ کے صراطِ مستقیم سے ایک بال برابر بھی ہٹا ہوا سمجھتے اس سے دور بھاگتے تھے۔

اسی خیال سے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے اس جماعت کے۔ حلقۂ ذکر کو چونکہ اس خاص ہیئت و اہتمام کے ساتھ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت اور آپؐ کی پاک تعلیم میں نہیں پایا۔ بدعت فرما دیا اور ہیچ فرمایا۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم جیسے اعلم الخلق اور صحابہ کرام رضؓ جیسے خیرات و مبرات کی حریص ترین جماعت سے جب یہ اہتمام خاص منقول نہیں تو اب ان کے ایجاد کرنے والوں کو کہاں سے اس کی خیریت اور بھلائی کا علم ہو گیا۔ کیونکہ خدا کے نزدیک کسی کام کی بھلائی معلوم ہونے کا ذریعہ صرف مشکوٰۃِ نبوت ہے۔

کتب احادیث و سیر میں صحابۂ کرام رضؓ سے بکثرت ایسے واقعات منقول ہیں کہ انہوں نے سنتِ نبویہ کے ذرا سے خلاف کو برا سمجھا اور نفرت ظاہر کی اور اس مجلس سے اٹھ کر چلے گئے حالانکہ بظاہر وہ اعمال بھلے معلوم ہوتے تھے۔

## محبت کا تقاضہ

الغرض مسلمانوں کو اگر خدا اور رسولؐ سے محبت ہے۔ اگر رسولِ خدا (صلی اللہ علیہ وسلم) کی شفاعت کے امیدوار ہیں تو ان کا اولین فرض یہ ہے کہ سنتِ نبویہ کی محبت اپنے دلوں میں پیدا کریں اور اپنی ایجاد کردہ بدعات کو یکلخت چھوڑ دیں۔ دینی امور میں اپنی رائے کو کافی نہ سمجھیں بلکہ کتاب اللہ، حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اس سے ماخوذ فقہ کو اپنا مطمحِ نظر بنا لیں اور اپنے تمام کام عبادات ہوں یا معاملات، شادی کے متعلق ہوں یا غمی کے، شریعت مطہرہ، مقدسہ کے موافق کریں ورنہ یاد رکھیں ان کے ایجاد کردہ بدعات بظاہر کتنے ہی خوشنما اور نیک ہوں لیکن وہ خدا کی خوشنودی اور رسول اکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) کی رضامندی کا باعث نہیں ہو سکتے اور ان کے لئے بجائے موجب نجات ہونے کے ذریعۂ عذاب ہو جائیں گے۔

---

## جائزہ : از مرتب

دین میں کسی عقیدہ یا فعل کو رائج کرنا، اسے عبادت اور موجب ثواب اور نہ کرنے والے کو گنہ گار سمجھنا **بدعت** ہے۔ اس کے لئے بدعت حسنہ اور بدعت سیئہ کی اصطلاحیں ہیچ ہیں حضرت مجدد الفِ ثانی رحمۃ اللہ علیہ اپنے مکتوبات میں فرماتے ہیں کہ بدعت تو بدعت ہی ہے اس میں بدعتِ حسنہ اور بدعت سیئہ کا امتیاز پیدا کرنا بے معنی ہے۔ آنحضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (فداہ امی و ابی) نے بدعت کو مردود اور ضلالت (گمراہی) فرمایا ہے۔ تو اچھا مردود، برا مردود، یا اچھی ضلالت اور بری ضلالت مراد لینا خود اپنے آپ کو دھوکہ دینا ہے۔

(باقی ۹ پر)

فقیہ اعظم حضرت علامہ **مفتی محمد کفایت اللہ** مفتی اعظم ہند

کی تحریر کا عکسِ جمیل

---

التوحید راس الطاعات

والتقویٰ ملاک الامر کلہ

والدین النصیحۃ للہ ولرسولہ

ولائمۃ المسلمین وعامتہم

والمؤمنون اخوۃ

کتبہ محمد کفایت اللہ کان اللہ لہ

۱۱ ذی الحجہ ۱۳۵۲ھ

دہلی

ترجمہ: "توحید تمام عبادتوں کی اصل ہے اور تقویٰ شریعت کا شیرازہ ہے۔ دین اللہ اور اس کے رسولؐ کے احکام کی بجا آوری اور سب مسلمانوں کے ساتھ خیر خواہی کرنا ہے اور تمام مسلمان آپس میں بھائی ہیں۔"

نوٹ: یہ تحریر ناچیز کی حاصل کردہ ہے۔ (تاج)

